دونوں کے لیئے حصّہ اُٹھا رکھا۔

(۴) پیغمبر صاحب کی حیات بابرکات کے زمانے میں اسلام کی جو خدمتیں ان سے ظہور میں آئیں سوآئیں۔ کہ بدر کے علاوہ پیغمبر صاحب کا کوئی غزوہ ایسا نہ ہوا جس میں یہ حاضر نہ تھے۔ پیغمبر صاحب کی وفات کے بعد اپنے زمانہ انتقال تک تمام مذہبی لڑائیوں میں شریک رہے اور منصبِ ولایت پر جہاد کی شرکت کو ہمیشہ ترجیح دیتے رہے۔ امیرالمومنین عمرِ فاروق نے کئی مرتبہ عہدۂ ولایت ان پر پیش کیا۔ مگر انھوں نے منظور نہیں کیا۔ عثمان ذوالنورینؓ نے اپنے دورِ خلافت میں بصرے کی ولایت ان کے نامزد کرنی چاہی لیکن انھوں نے انکار کر دیا۔ ابو عبیدہ نے جب دمشق فتح کیا۔ تو ان کو زبردستی دمشق کا گورنر مقرر کیا مگر جب ابوعبیدہ جہاد کے لیئے اُٹھے تو انھوں نے لکھ بھیجا کہ مَیں دمشق کی گورنری پر جہاد کو پسند کرتا ہوں۔ لہٰذا اس خط کے پہونچتے ہی آپ کسی ایسے شخص کو ادھر فوراً روانہ کر دیجئے جو اس عہدے کی خواہش و رغبت رکھتا ہو۔ مَیں بہت جلد آپ کے پاس پہونچ کر شریکِ جہاد ہوتا ہوں۔ ان کا انتقال موضعِ عقیق میں سنہ ۵۰ یا ۵۱ھ ہجری کو ہوا۔ مگر پھر جنازہ مدینے میں لاکر بقیع میں دفن کیا گیا +

## (۱۰) ابو عُبیدہ عامر بن عبداللہ بن الجراحؓ

ان کا نام عامر۔ کُنیت ابو عبیدہ۔ یہ بھی قریشی ہیں اور ان کا سلسلۂ نسب سات واسطوں سے پیغمبر صاحب کے نسب میں جا ملتا ہی۔ قدیم الاسلام اور قدیم الہجرت ہیں۔ کہا جاتا ہی کہ اَور مہاجرین کے ساتھ حبشے کی طرف بھی ہجرت کی۔ ان کی والدہ اُمّ غنم اُمیّہ بنت جابر نے حالتِ اسلام میں انتقال کیا اور باپ عبداللہ کا فرمرا۔

## مفاخر

(۱) پیغمبر صاحب نے فرمایا ہر اُمّت میں ایک امانت دار ہوتا ہی میری اُمّت کے امانت دار ابو عبیدہ بن الجراح ہیں ایک روایت میں یُوں آیا ہی کہ ہر پیغمبر کا ایک امین ہوتا ہی۔ میرے امین ابو عبیدہ بن الجراح ہیں۔

(۲) ہجرت کے دسویں سال یمن فتح ہوا نجران کے کچھ باشندے پیغمبر صاحب کے پاس آئے۔ اور عرض کیا کہ ہمارے ساتھ اپنے ایک امین کو بھیج دیجئے۔ کہ وہ ہمارے حقوق میں خیانت کو جائز نہ رکھے۔ پیغمبر صاحب نے فرمایا مَیں تمھارے پاس عنقریب ایک ایسا امانت دار آدمی بھیجتا ہوں۔ جو کما حقہ امین ہی۔ اس پر تمام صحابہ کو انتظار رہا۔ کہ دیکھیے پیغمبر صاحب کسے بھیجتے ہیں۔ اور ہر ایک شخص بجائے خود اس بات کا متوقع تھا کہ پیغمبر صاحب مجھے روانہ فرمائیں گے۔ پیغمبر صاحب نے ابو عبیدہ کو بھیجا اور فرمایا کہ اے اُمتِ محمدؐ ہر نبی کا ایک امین ہوا کرتا ہی ہمارے امین ابو عُبیدہ ہیں۔

(۳) پیغمبر صاحب نے فرمایا ابو عُبیدہ بن الجراح اچھے آدمی ہیں اور انھیں جنّت کی خوش خبری دی۔ ابوبکر صدیقؓ کے زمانہ

۵۰ھ تا ۵۱ھ یہ پیغمبر صاحب کے رازدار اور شریکِ شوریٰ ہوں گے۔ اس وجہ سے پیغمبر صاحب نے ان کو امین فرمایا تھا •

۵۱ یمن میں ایک موضع ہی ۱۲ +

خلافت میں جب دو قبیلوں یا دو شخصوں میں کسی طرح کی نزاع ہوتی اور متخاصمین امیرالمومنین سے حکم یا پنچ مقرر کرنے کی درخواست کرتے تو آپ فرماتے میں تمہارے لیے ایک ایسا شخص منتخب کرتا ہوں جو نرم دل ہو سخت گیر نہیں۔ اگر اس پر ظلم کیا جاتا ہو تو وہ ظلم کا انتقام نہیں لیتا۔ اس کے ساتھ بُرائی کی جائے تو درگزر کرتا ہو۔ اس سے قطع رحمی کی جائے تو وہ صلۂ رحمی کرتا ہو مسلمانوں پر مہربان۔ اور کافروں پر سخت سنو وہ ابوعبیدہ بن الجراح ہیں

(۴) اُمّ المومنین حضرت عائشہ رضہ سے کسی نے پوچھا کہ کون سا صحابی پیغمبر صاحب کو زیادہ محبوب تھا۔ فرمایا ابوبکرؓ۔ پھر کون جواب دیا عمرؓ۔ عرض کیا پھر کون فرمایا ابوعبیدہ بن الجراح۔

(۵) کسی نے اُمّ المومنین عائشہؓ سے یہ بھی دریافت کیا کہ اگر پیغمبر صاحب اپنی حیات میں کسی کو خلیفہ بناتے تو کس کو بناتے کہا ابوبکر کو سائل نے کہا پھر کس کو کہا عمر کو پوچھا پھر کس کو فرمایا ابوعبیدہ کو۔

(۶) ابوعبیدہ شجاعت و بہادری میں مشہور تھے۔ اور اسی وجہ سے یہ ہمیشہ افواج اسلام کی سپہ سالاری کے معزز عہدے پر ممتاز رہے۔ عمر فاروق کے زمانۂ خلافت میں جس قدر فتوحات ہوئے۔ اُن میں بڑا حصّہ ابوعبیدہ ہی نے لیا۔

(۷) امیرالمومنین عمر فاروقؓ اپنی وفات کے روز بار بار فرماتے تھے کہ اگر ابوعبیدہ زندہ ہوتے تو آج امر خلافت کو میں اُن کے سپرد کرتا۔

## خدمات

(۱) ابوعبیدہ تمام غزوات میں پیغمبر صاحب کی خدمت میں حاضر رہے۔ معرکۂ بدر میں جو کارِ نمایاں ان سے ظاہر ہوا نہایت ہی تعریف و تحسین کے قابل ہے کہ جب اِن کے والد عبداللہ۔ مشرکین مکّہ کی صف میں کھڑے ہوئے دکھائی دیئے۔ تو یہ اُن سے مقابلہ کرنے کو آگے بڑھے۔ اِن کو آگے بڑھتا ہوا دیکھ کر عبداللہ بھی صف میں سے نکل کر آگے آیا۔ اور ابوعُبَیدہ نے صرف خُدا اور رسولِ خدا کی رضامندی کے لیے اپنے والد عبداللہ کو قتل کر ڈالا۔

(۲) جنگِ اُحد کے موقع پر جو استقلال و ثبات اِن سے ظہور میں آیا۔ خصوصیت کے ساتھ قابلِ ذکر ہے کہ جب اور لوگ پیغمبر صاحب سے علٰحدہ ہو گئے یہ سائے کی طرح پیغمبر صاحب کو چمٹے رہے اور پیغمبر صاحب کے سر پر جب ایک کافر نے تلوار ماری اور اس زور سے ماری کہ آپ کی پیشانی مبارک میں خود کے حلقے گھس گئے تو ابوعُبَیدہ نے اپنے سامنے کے دونوں دانتوں سے خود کے حلقوں کو پکڑ کر گھسیٹا۔ اور اس زور سے گھسیٹا کہ دانت جڑوں سے نکل کر گر پڑے۔ ظاہر ہے کہ اس سے ابوعُبَیدہ کو سخت تکلیف ہوئی ہوگی۔ مگر وہ پیغمبر صاحب کی محبت میں اس قدر مستغرق تھے کہ آپ کو راحت پہنچنے سے اپنی تکلیف کا ذرا بھی احساس نہ کر سکے اور یہ معلوم کر کے کہ پیغمبر صاحب کی پیشانی مبارک سے خود کے حلقے نکل گئے اور اس سے آپ کو گونہ تسلّی ہوئی مارے خوشی کے اُچھل پڑے۔ سنہ ۱۸ ہجری میں ۵۸ برس کی عمر کو پہنچ کر طاعونِ عمواس میں رملہ اور بیت المقدس کے درمیان موضع اردن میں وفات پائی۔ اور وہیں مدفون ہوئے۔ طاعونِ عمواس میں ۲۵ ہزار آدمی ضائع ہوئے۔ جن میں ایک جماعت صحابہ کی بھی تھی۔ جن دنوں عمواس میں مری پھیلی ابوعبیدہ نے جنابِ الٰہی میں بایں الفاظ دعا کی اَللّٰھُمَّ اٰتِ اٰلَ اَبِیْ عُبَیْدَۃَ نَصِیْبَھُمْ اس سے اُن کی غرض یہ تھی کہ شہید مریں۔ کیونکہ مطعون بھی ایک طرح کا شہید ہے جیسا کہ مشہور ہے

میں آیا ہی۔ پس ابوعبیدہ کے ہاتھ میں گلٹی نکلی اور انھوں نے گلٹی پر ہاتھ پھیر کر کہا۔ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ فِیْھَا اس کے دوسرے روز ان کا انتقال ہوگیا۔

# تمام شد

